مرصع میں لکھا ہے کہ ام حبین کے بارے میں مختلف اقوال ہیں۔ چنانچہ بعض اس کو عضاة کی ایک قسم بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اس سے قدرے بڑی ہوتی ہے اور بعض نے کہا ہے کہ یہ گرگٹ کا مؤنث ہے۔ اعرابی اس سے احتراز کرتے ہیں اور اس کی بدبو کی وجہ سے اس کو نہیں کھاتے اور ابن قتیبہ کا یہ کہنا کہ یہ چھپکلی کی ایک قسم ہے اس میں اشکال ہے اس لئے کہ وزغ کے معنی چھپکلی کے ہیں جیسا کہ اہل لغت لکھتے ہیں۔

ام حبین کو حبینة بھی کہتے ہیں۔ یہ بغیر الف لام کے معرفہ ہے واحد اور جمع دونوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ البتہ کبھی کبھی اس کی جمع ام حبینات 'امهات حبین بھی استعمال کرتے ہیں۔

حضرت عقبہؓ کی حدیث میں ہے۔ اتموا صلاتکم ولا تصلوا صلاة ام حبین (اپنی نماز پوری پڑھو اور ام حبین کی سی نماز مت پڑھو) اس حدیث کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ام حبین کا قاعدہ ہے کہ جب وہ چلتی ہے تو اپنے شکم کے بڑے ہونے کی وجہ سے اپنا سر کبھی اوپر اور کبھی نیچے کر کے چلتی ہے۔ لہٰذا مصلی کو منع کیا گیا ہے کہ وہ بحالت سجود اپنا سر اونچا نیچا نہ کیا کرے۔

حدیث میں ام حبین کا ذکر:۔

"ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ اس حالت میں کہ ان کا پیٹ نکلا ہوا تھا تو حضورؐ نے ان کو مذاقاً ام حبین کہہ کر پکارا۔"

جاحظ فرماتے ہیں کہ ابو زید نحوی نے فرمایا ہے کہ میں نے ایک اعرابی سے ام حبین کو حبینة کہتے ہوئے سنا ہے اور ام حبین اجن کی تصغیر ہے۔ اجن اس کو کہتے ہیں جو چت لیٹے اور اس کا پیٹ پھول جائے۔

**ام حبین کا شرعی حکم** ام حبین' امام شافعیؒ کے نزدیک حلال ہے اس لئے کہ یہ طیبات میں سے ہے۔ دوسرے یہ کہ اگر کوئی محرم اس کو قتل کر دے یا حرم میں کوئی اس کو مار ڈالے تو اس سے فدیہ دلایا جاتا ہے اور امام شافعیؒ کا اصول ہے کہ فدیہ اسی چیز کا دلایا جاتا ہے جو جانور بری ہو اور ماکول اللحم ہو۔

ماوردی سے اس سلسلہ میں دو روایت منقول ہیں کہ امام شافعیؒ کے نزدیک یہ حلال ہے اور ابن اثیر نے مرصع میں لکھا ہے کہ یہ حرام ہے۔ ابن عبدالبر کی کتاب "التمهید" میں ایک بڑی جماعت سے یہ بات منقول ہے کہ ایک شہری نے کسی اعرابی سے پوچھا کہ کیا تم لوگ یربوع کو کھاتے ہو؟ اس نے جواب دیا کہ ہاں! پھر پوچھا کہ سیبی کو کھاتے ہو؟ جواب دیا کہ ہاں! پھر پوچھا کیا ام حبین کو کھاتے ہو؟ اس نے کہا کہ نہیں تو اس پر شہری نے کہا کہ پھر تو ام حبین اس عافیت سے بہت خوش ہوگا۔

## اُم حسان

ام حسان:۔ انسان کی ہتھیلی کے بقدر ایک دابہ۔

## اُم حسیس

ام حسیس:۔ (حاء پر ضمہ) پانی کا ایک جانور جس کے پاؤں بہت ہوتے ہیں۔

# اُم حفصہ



ام حفصہ:۔ گھریلو مرغی۔

# اُم حمارس

ام حمارس:۔ (حاء پر فتحہ) ابن اثیر نے کہا ہے کہ ام حمارس (ہرن کو کہتے ہیں) واللہ اعلم۔





